فاروق گھر میں بیٹھا ہے۔ کتاب الماری پر رکھ دو۔ زاہد سر سے پیر تک پسینے میں ڈوبا ہوا ہے۔

دیکھو اوپر کے فقروں میں لفظ "میں، پر، سے، تک" اسموں کے ساتھ مل کر ان کا تعلق فعل کے ساتھ ظاہر کرتے ہیں۔ ایسے الفاظ حروف جار کہلاتے ہیں۔

- **حروفِ اتصال:** وہ حروف جو کلموں اور جملوں کو آپس میں ملائیں حروفِ اتصال کہلاتے ہیں۔

آیئے مثال سے سمجھتے ہیں۔

رشید اور قادر آئے۔ ناشپاتی لو یا سیب لو۔ قدوس کے سوا سب لڑکے حاضر تھے۔ اگر مجید آتا انعام پاتا۔ رشید گھر میں نہیں ہے کیونکہ وہ سکول گیا ہے۔

اوپر کی سطروں میں "اور، یا، سوا، تو، کیونکہ" یہ سب حروف کلموں اور جملوں کو آپس میں ملاتے ہیں۔ ایسے حروف، حروفِ اتصال کہلاتے ہیں۔

- **حروفِ اختصاص و شرکت:** ایسے حروف جو تخصیص کے معنی پیدا کریں حروفِ اختصاص و شرکت کہلاتے ہیں۔

آیئے مثالوں سے سمجھتے ہیں۔

خدا ہی ہمارا رازق ہے۔ صرف اللہ نے ہم کو پیدا کیا۔ دولت محض ڈھلتی چھاؤں ہے۔

اوپر کی مثالوں میں "صرف، ہی، محض" تخصیص کے معنی دے رہے ہیں۔ رازق خاص خدا ہے۔ صرف اللہ ہی پیدا کرنے والا ہے۔ پس ایسے حروف جو تخصیص کے معنی پیدا کریں حروف اختصاص و شرکت کہلاتے ہیں۔

- **حروفِ فجائیہ:** حروف فجائیہ وہ حروف ہیں جو بے ساختہ منہ سے نکل جاتے ہیں۔

آیئے مثالوں سے سمجھتے ہیں۔

آفرین! آپ امتحان میں کامیاب ہوگئے ہیں۔ مرحبا! تم نے اچھا کام کیا۔ شاباش! تم خوب کھیلے۔ اے خدا! ہماری حالت پر رحم کر۔ افسوس کہ وہ محنت کا عادی نہیں۔

دیکھو اور کے فقروں میں آفرین!۔ شاباش۔ مرحبا۔ ایسے الفاظ ہیں جو خوشی کے موقع پر بولے جاتے ہیں۔ "اے" پکار کے موقع پر۔ "افسوس" تاسف کے موقع پر بولے جاتے ہیں۔ ایسے حروف کو حروفِ فجائیہ کہتے ہیں

- **حروف ندا:** حروف ندا وہ حروف ہیں جن سے پکارا جائے۔ جسکو پکاریں اسے منادی کہتے ہیں۔

آیئے مثالوں سے سمجھتے ہیں۔

اے خدا! ہماری حالت پر رحم کر۔ اے بھائی نیکی کر دریا میں ڈال۔ ارے! یہ کیا کہتے ہو۔ اجی! ذرا ادھر آیئے۔

اوپر کی مثالوں میں "اے، ارے، اجی" ایسے حروف ہیں جو پکارنے کے لیے استعمال ہوئے ہیں۔ پکارنے کو ندا کہا جاتا ہے۔ اس لئے ایسے حروف حروف ندا کہلاتے ہیں۔

- **حروف جواب:** حروف جواب وہ حروف ہیں جو جواب میں بولے جائیں۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

یاد رکھنا چاہیے کہ جب کسی قریب کے شخص کو بلایا جاتا ہے۔ تو وہ جواب میں ہاں، یا جی۔ کہتا ہے۔ کسی دور کے آدمی کو پکاریں تو وہ جواب میں جی ہاں کہتا ہے۔ سوال کے جواب میں بھی ،ہاں، آتا ہے۔ سننے والا بولنے والے کی بات کی تائید یا تصدیق کے لیے "درست، ٹھیک، بجا، واقعی" الفاظ میں سے کوئی ایک لفظ کہتا ہے۔ حکم یا کہا کے ماننے کے لیے اچھا، بہت اچھا کہتے ہیں۔ ایسے الفاظ حروف جواب کہلاتے ہیں۔

- **حروف انبساط:** حروف انبساط وہ حروف ہیں جو خوشی کے اظہار کے لیے زبان سے نکلیں۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

سبحان اللہ! کیا سہانا سماں ہے۔ آہاہا! کیا خوب منظر ہے۔ اوہو ہو! کیا ہی اچھا جانور ہے۔ واہ واہ! لڑکے صاف ستھرے ہیں۔

اوپر کی مثالوں میں "سبحان اللہ!، اہاہا!، اوہو ہو!، واہ واہ" ایسے کلمات ہیں جو زیادہ خوشی میں زبان پر آئے ہیں۔ خوشی کو انبساط کہتے ہیں اس لیے یہ حروف انبساط ہیں۔



Scanned with CamScanner

- **حروف تعجب:** حروف تعجب وہ حروف ہیں جو حیرانگی کے موقع پر بولے جائیں۔

آیئے مثالوں سے سمجھتے ہیں۔ اللہ اللہ! کیا چاندنی ہے۔ اُفوہ! اتنا لمبا خط لکھا ہے۔ اللہ اکبر! کیسا اچھا زمانہ تھا۔ اوہو! آج مدت کے بعد دیکھا۔

ان مثالوں میں "اللہ اللہ! اُفوہ! اللہ اکبر! اوہو" تعجب اور حیرانگی کے موقع پر بولے گئے ہیں۔ اس لئے ایسے کلمات کو تعجب کے کلمات کہتے ہیں۔ تعجب کے معنی حیران ہونا کے ہیں۔

- **حروف تاسف وندبہ:** حروف تاسف وندبہ وہ حروف ہیں جو مصیبت، رنج اور افسوس کے موقع پر بولے جائیں۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

ہائے میرے مجید! تو کدھر ہے۔ افسوس! کہ پھر آنا نصیب نہ ہوگا۔ عمر بھر کا بھی پیمان وفا باندھا تو کیا۔ عمر کو بھی تو نہیں ہے پائداری ہائے ہائے

اوپر کی مثالوں میں ہائے افسوس! ہائے ہائے! ایسے حروف ہیں جو رنج اور دکھ کے موقع پر بولے گئے ہیں۔ ان حروف کو حروف تاسف وندبہ کہتے ہیں۔ اور جس کا نام لے کر تاسف یا افسوس کرتے ہیں اسے مندوب کہتے ہیں۔

- **حروف تنبیہ:** حروف تنبیہ وہ حروف ہیں جو دھمکانے یا کام کے نہ کرنے پر تاکید کرنے کے موقع پر بولے جائیں۔

آیئے مثالوں میں دیکھتے ہیں۔

ہیں ہیں صدیق کیا ہو گیا۔ خبردار! وہاں نہ جانا۔ ہوں کیا کرنے لگے ہو۔

اوپر کی مثالوں میں "ہیں ہیں، خبردار، اور ہوں" دھمکانے اور خبردار کرنے کے لیے بولے گئے ہیں۔ ایسے حروف حروف تنبیہ کہلاتے ہیں۔

- **حروف تحسین:** ایسے حروف جو تعریف کے موقع پر بولے جائیں حروف تحسین کہلاتے ہیں۔

آیئے مثال سے سمجھتے ہیں۔

شاباش! محنت کرتے جاؤ۔ مرحبا! تم اچھے لڑکے ہو۔ چشم بد دور! تم بڑے ہی بہادر ہو۔ جزاک اللہ! تم نے غریبوں کی مدد کی۔

اوپر کی مثالوں میں "شاباش، مرحبا، چشم بد دور، جزاک اللہ" ایسے حروف ہیں جو تعریف کے مقام پر بولے گئے ہیں۔ پس ایسے حروف جو تعریف کے مقام پر بولے جائیں حروف تحسین کہلاتے ہیں۔

- **حروف تمنا:** حروف تمنا وہ حروف ہیں جو آرزو کے موقع پر بولے جائیں۔

آیئے مثالوں سے سمجھتے ہیں۔

کاش! مجید میرے پاس آتا۔ کاش کے تم میرے لیے ہوتے!۔

دیکھو اوپر کی مثالوں میں کاش، کاش کے، ایسے حروف ہیں جو آرزو اور تمنا کے موقع پر بولے گئے ہیں۔ ایسے حروف کو حروف تمنا کہتے ہیں۔

## حصہ نحو (SYNTAX)

علم نحو وہ علم ہے جو کلمات کے اعراب، ان کی صحیح املا و استعمال اور پڑھنے کے قواعد و ضوابط سے بحث کرتا ہے۔

نحو کے معنی طریق اور اسلوب کے ہیں اور اصطلاح میں اس سے قواعد کا وہ شعبہ مراد ہوتا ہے جس میں دو باتوں سے بحث کی جاتی ہے۔

**الف)** جملے کے اجزاء یعنی اسم، ضمیر، صفت، فعل اور حرف اور ان کی جنسی تعداد اور حالت وغیرہ سے، اس طرح کہ ان میں پیدا ہونے والے تبدل و تغیرات واضح ہو جائیں۔

**ب)** جملے کی ساخت یعنی مختلف کلمات کے جملوں میں استعمال ہونے والے طریقوں اور اس استعمال کی حالت میں واقع ہونے والی تبدیلیوں کا بیان علم نحو کے تحت آتا ہے۔ اسی طرح جملہ بنانے کے لئے مختلف کلمات کو ملانے کے طریقے اور کلموں کے مرکبات سے متعلق بحثیں بھی نحو ہی کے تحت آتی ہیں۔

اس تفصیل سے علم نحو کے دو شعبے معلوم ہوتے ہیں۔

**نحو تفصیلی:**

نحو تفصیلی وہ شعبہ ہے جس کے تحت جملے کے ہر جزو یعنی اسم، فعل، ضمیر، صفت وغیرہ کا الگ الگ بیان کیا جائے۔ تفصیل کے معنی ہیں الگ الگ کر کے دیکھنا۔



Scanned with CamScanner

**نوزیمی:**

نوزیمی علم نحو کا وہ شعبہ ہے جس میں کلموں کو ملانے اور مختلف مرکبات کی قسموں اور ان کی شناخت کے اصولوں کو زیر بحث لایا جائے۔ ترکیب دو یا دو سے زائد چیزوں کو آپس میں ملانے کو کہتے ہیں۔

"علم نحو" کا موضوع "کلام / مرکب" ہے۔

مرکب: جب دو یا دو سے زیادہ کلمات ترکیب پائیں تو اسے مرکب کہتے ہیں۔ اور اس مرکب کو کلام کہتے ہیں۔

مثلاً عمران کا بستہ، دل و دماغ، خاک کا پتلا، جنت ارضی

مرکب کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔

(1) مرکب ناقص (2) مرکب تام

**(1) مرکب ناقص:** مرکب ناقص وہ مرکب ہے جس سے سننے والے کو پورا مطلب سمجھ میں نہ آئے۔

**(2) مرکب تام:** مرکب تام یا جملہ وہ مرکب ہے جس کے سننے سے پورا مطلب سمجھ میں آ جائے۔

آیئے ان دونوں کی مثالیں دیکھتے ہیں۔

۱۔ مقبول کا گدھا۔ سات روپے۔ سرخ ٹوپی۔ اسلام آباد۔ الماری اور میز۔

۲۔ مقبول کا گدھا تیز ہے۔ اس نے سات روپے لیے۔ سرخ ٹوپی خراب ہو گئی ہے۔ اسلام خان نے اسلام آباد بسایا ہے۔

نمبر ۱، ۲ کی مثالیں دو یا دو سے زیادہ کلمات سے بنی ہیں۔ ان کلمات کے مجموعہ کو مرکب کہتے ہیں

ذرا غور سے دیکھیے نمبر ۱ کی مثالیں پورا مفہوم ظاہر نہیں کرتی ہیں بلکہ ان مثالوں کے ساتھ اور لفظ ملانے کی ضرورت محسوس کی جاتی ہے۔ ایسے مرکب کو مرکب ناقص کہتے ہیں۔

نمبر ۲ کی مثالیں پورا مطلب ظاہر کرتی ہیں۔ اس لیے ایسے مرکب مرکب تام کہلاتے ہیں۔ اس کو جملہ بھی کہتے ہیں۔

**مرکب ناقص کی متعدد قسمیں ہیں۔**

**(1) مرکب اضافی:** مرکب اضافی وہ مرکب ہے جو مضاف اور مضاف الیہ سے مل کر بنے۔

آیئے مثالوں سے سمجھتے ہیں

رحیم کی ٹوپی۔ جاوید کا قلم۔ وجے کی کتاب۔ شیشے کی دوات۔

اوپر کی مثالوں میں ٹوپی کو رحیم کے ساتھ۔ قلم کو جاوید کے ساتھ۔ کتاب کو وجے کے ساتھ اور دوات کو شیشے کے ساتھ ایک قسم کا تعلق ہے۔ یاد رکھنا چاہیے کہ اس قسم کے تعلق اور لگاؤ کو اضافت کہتے ہیں۔ اور جس اسم کا لگاؤ ہوتا ہے اسے مضاف اور جس کے ساتھ لگاؤ ہوتا ہے اس سے مضاف الیہ کہتے ہیں۔

اوپر کی مثالوں میں ٹوپی، قلم، کتاب، دوات، مضاف ہیں اور رحیم، جاوید، وجے، شیشے، مضاف الیہ ہیں۔

(نوٹ) اردو میں اضافت کی علامتیں یہ ہیں: کا، کے، کی۔ اردو میں مضاف الیہ پہلے آتا ہے اور مضاف پیچھے جیسا کہ اوپر کی مثالوں سے ظاہر ہوتا ہے۔ فارسی کے مرکب اضافی بھی اردو میں عام مستعمل ہیں۔ ان میں مضاف پہلے ہوتا ہے اور مضاف الیہ پیچھے اور مضاف کے آخری حرف کے نیچے زیر ہوتی ہے۔ مثلاً کتابِ موہن، کنارِ دریا وغیرہ۔

**(2) مرکب توصیفی:** ایسے مرکب جو صفت اور موصوف سے مل کر بنیں، مرکب توصیفی کہلاتے ہیں۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

سفید پھول، بہادر لڑکا، نیک استاد، ٹیڑھی تلوار۔

اوپر کی مثالوں میں سفید، بہادر، نیک، ٹیڑھی۔ ایسے الفاظ ہیں جو صفت ہیں۔ اور پھول، لڑکا، استاد، تلوار، ان کے موصوف ہیں۔ ایسے الفاظ کے جوڑوں کو مرکب توصیفی کہا جاتا ہے۔ کیونکہ یہ صفت

اور موصوف سے بنے ہیں۔

پس جو مرکب صفت اور موصوف سے مل کر بنے مرکب توصیفی کہلاتا ہے۔

نوٹ) یاد رکھنا چاہیے کہ اردو میں صفت پہلے آتی ہے اور موصوف پیچھے، مگر شعر میں یہ ترتیب بدل جاتی ہے۔ فارسی میں موصوف پہلے آتا ہے اور صفت بعد میں۔ جیسے:۔مرد نیک، جاہل مطلق، خدائے بزرگ۔

**(3) مرکب عددی :** مرکب عددی وہ مرکب ہے جو عدد اور معدود سے مل کر بنے۔ یاد رکھنا چاہیے مرکب عددی میں عدد پہلے آتا ہے اور معدود پیچھے مگر نظم میں یہ ترتیب بدل بھی جاتی ہے۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

سو گھوڑے، چالیس سپاہی، بیس بندوقیں، 34 لڑکے، پانچواں لڑکا۔

اوپر کی مثالوں میں سو، چالیس، بیس، ۳۴، پانچواں۔ تو عدد ہیں اور گھوڑے، سپاہی، بندوقیں اور لڑکے معدود ہیں۔ پس ایسے مرکب مرکب مرکب عددی کہلاتے ہیں۔

**(4) مرکب امتزاجی :** مرکب امتزاجی وہ اسم ہے جو دو یا دو سے زیادہ لفظ مل کر ایک اسم بن جائے۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

غلام محمد، کرتار سنگھ، آغا اشرف علی، رام چندر، لال چوک، اشوک نگر۔

اوپر کی مثالوں میں ایسے مرکبات ہیں جو دو یا دو سے زیادہ اسموں سے مل کر بنے ہیں اور پھر سب مل کر ایک اسم بن گئے ہیں۔ دو یا دو سے زیادہ اسموں کو ملا کر ایک کرنے کو امتزاج کہتے ہیں۔

**(5) مرکب عطفی :** ایسے مرکبات جو معطوف الیہ اور معطوف سے مل کر بنے مرکب عطفی کہلاتے ہیں۔

مثالوں سے سمجھتے ہیں۔

چاند اور ستارے، دریا اور غذا، گھوڑے اور گدھے، علی و ولی۔

اوپر کے مرکبات میں 'اور'، 'و' حروف عطف ہیں۔ اور یہ مرکبات معطوف الیہ اور معطوف سے مل کر بنے ہیں اس لیے مرکب عطفی کہلاتے ہیں۔ مرکب عطفی میں جب ایک سے زیادہ اسم کو ملایا جائے تو 'اور' صرف آخری دو اسموں کے درمیان آتا ہے۔ جیسے: رشید، رحیم، موہن اور کمال یہاں آتے ہیں۔

**(6) مرکب حال وذوالحال :** حال وہ اسم ہے جو فاعل یا مفعول کی حالت کو ظاہر کرے۔ اور ذوالحال وہ فاعل یا مفعول ہے جس کی حالت ظاہر کی جائے۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

فرید ہنستا ہوا آیا، اخلاق نے روتا ہوا آدمی دیکھا۔

اوپر کی مثال میں 'ہنستا ہوا' اسم حالیہ ہے اور فرید کی جو فاعل ہے، حالت بیان کرتا ہے۔ دوسری مثال میں 'روتا ہوا' اسم حالیہ ہے اور آدمی کی جو مفعول ہے، حالت کو بیان کرتا ہے۔ پس ایسے مرکب کو حال کہتے ہیں اور جس کی حالت کو بیان کرتا ہو خواہ وہ فاعل ہو یا مفعول اسے ذوالحال کہتے ہیں۔

**(7) مرکب اشاری :** مرکب اشاری وہ مرکب ہے جو اشارہ اور مشار الیہ سے مل کر بنے۔

مثالوں کو دیکھتے ہیں

یہ لڑکا، وہ جانور، یہ کتاب، وہ پنسل، وہ قلم، یہ کرسی۔

اوپر کی مثالوں میں 'یہ' اور 'وہ' کلمات اشارہ ہیں۔ اور لڑکا، جانور، کتاب، غیرہ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے ان کو مشار الیہ کہتے ہیں۔ اسلیے یہ ایسے مرکب ہیں جو اشارہ اور مشار الیہ سے بنے ہیں۔ بس مرکب اشاری وہ مرکب ہے جو اشارہ اور مشار الیہ سے مل کر بنے۔

**(8) مرکب تمیز وممیز :** ایسے لفظ جو شک دور کریں تمیز کہلاتے ہیں اور جس کی نسبت شک دور کریں اس سے ممیز کہتے ہیں۔

مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

ایک سیر گھی، چار من آٹا، تین بوتلیں عرق کی، نو گز لٹھا، گیارہ عدد گلیں۔

اگر اوپر کی مثالوں میں صرف ایک سیر، چار من، تین بوتلیں، نو گز، گیارہ عدد کہا جاتا تو شک رہتا کہ کونسی چیز ایک سیر یا چار من یا نو گز اور گیارہ عدد ہے۔ جب ان کے ساتھ گھی، بوتلیں، [illegible]



Scanned with CamScanner

عرق، لٹھا اور قلمیں مل گئے ہیں تو شک دور ہو گیا۔ پس ایسے لفظ جو شک دور کریں تمیز کہلاتے ہیں اور جس کی نسبت شک دور کریں اسے ممیز کہتے ہیں۔

(نوٹ) یہاں یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ تمیز اور ممیز اور عدد معدود میں فرق یہ ہے کہ تمیز اور ممیز میں وزن یا پیمانے یا گز یا فٹ یا عدد کا لفظ آتا ہے۔ عدد معدود میں یہ لفظ نہیں آتے۔

**(9) مرکب تابع مہمل و متبوع:** ایسے مہمل لفظ جو اسم کے بعد آئیں تابع مہمل کہلاتے ہیں اور جس لفظ کے بعد آئیں اسے متبوع کہتے ہیں۔

مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

رشید اور مومن پانی وانی پئیں گے۔ دھوم دھام سے یوم اقبال منایا گیا۔ ادھر اتنی بھیڑ بھاڑ کیا ہے؟

اوپر کی مثالوں میں پانی وانی، دھوم دھام، بھیڑ بھاڑ۔ ایسے مرکب ہیں کہ ان میں ایک با معنی لفظ کے ساتھ مہمل لفظ ہے۔ ایسے مہمل لفظ جو اسم کے بعد آئیں تابع مہمل کہلاتے ہیں اور جس لفظ کے بعد آئیں اسے متبوع کہتے ہیں۔

**(10) مرکب تابع موضوع متبوع:** ایسے لفظ جو با معنی ہوں لیکن زائد ہوں۔ انہیں تابع موضوع کہتے ہیں۔ اور دوسرے کو متبوع کہتے ہیں۔

مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

اب کیا فائدہ رونا دھونا فضول ہے، مجید کی چال ڈھال نرالی ہے، مار پیٹ اچھی نہیں۔

اوپر کی مثالوں میں رونا دھونا، چال ڈھال، مار پیٹ۔ ایسے مرکب ہیں کہ ان میں ایک با معنی لفظ کے بعد محاورے کے مطابق دوسرا با معنی لفظ بھی ہے گو یہاں اس کا استعمال زائد ہے۔ ایسے لفظ جو با معنی ہوں لیکن زائد ہوں۔ انہیں تابع موضوع کہتے ہیں۔ اور دوسرے کو متبوع کہتے ہیں۔ دھونا، ڈھال اور پیٹ تابع موضوع اور رونا، چال اور مار متبوع ہیں۔

**(11) مرکب بدل و مبدل منہ:** اسے مثالوں کے ساتھ سمجھتے ہیں۔

ہمارا بھائی قدیر مدرسہ گیا ہے۔ آج اس کا نوکر فضل گم ہو گیا۔

دیکھو پہلے فقرے میں "ہمارا بھائی قدیر" سے ایک ہی شخص مراد ہے۔ اسی طرح دوسرے فقرے میں "اس کا نوکر فضل" سے ایک ہی شخص مراد ہے۔ اگر ہم کہیں "ہمارا بھائی مدرسہ گیا" یا "قدیر مدرسہ گیا" تو دونوں سے ایک ہی مطلب ہوتا ہے مگر اصل مقصد تو "ہمارا بھائی" اور "اس کا نوکر" ہے۔ قدیر اور فضل صرف وضاحت کے لئے ہیں۔ پس جو اسم اصل مقصود ہو تو اسے بدل کہتے ہیں اور دوسرے کو بدل منہ کہتے ہیں جو وضاحت کے لئے آتا ہے۔

**(12) مرکب عطف بیان و مبین:** اسے مثالوں میں سمجھتے ہیں۔

ڈاکٹر سر محمد اقبال ہندوستان کے اعلیٰ پائے کے شاعروں میں سے ہیں۔ بہادر شاہ ظفر شاہان مغلیہ میں سے تھے۔

اوپر کی مثالوں میں سر محمد اقبال اور اقبال دونوں ایک ہی شاعر کے نام ہیں۔

اسی طرح بہادر شاہ اور ظفر دونوں ایک ہی بادشاہ کے نام ہیں۔

ان دونوں ناموں میں سے دوسرا نام پہلے نام کی نسبت زیادہ مشہور ہے۔ دوسرے نام کے لانے سے پہلے نام کی اچھی طرح تشریح ہو گئی ہے۔ اس قسم کے دوسرے نام کو عطف بیان اور پہلے نام کو جس کی وضاحت ہوتی ہے مبین کہتے ہیں۔

**(13) مرکب تاکید و مؤکد:** تاکید کے الفاظ کو مرکب تاکید کہتے ہیں اور جس اسم کی تاکید کریں اسے مؤکد کہتے ہیں۔

آیئے مثالوں کو دیکھتے ہیں۔

سب کے سب آدمی آگئے۔ یہ مسئلہ سراسر غلط ہے۔ فاروق اور فرہاد دونوں سونا مرگ گئے ہیں۔ یہاں خطرہ ہے خطرہ۔

اوپر کی مثالوں میں "سب کے سب، سراسر، دونوں، خطرہ" ایسے الفاظ ہیں جو تاکید کے لیے آئے ہیں اور انہوں نے بالترتیب آدمی، مسئلہ، فاروق اور فرہاد اور خطرہ کی تاکید کی ہے۔

پس تاکید کے الفاظ کو مرکب تاکید کہتے ہیں اور جس اسم کی تاکید کریں اسے مؤکد کہتے ہیں۔

**(14) مرکب مستثنیٰ و مستثنیٰ منہ:** یہ وہ مرکب ہے جو مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ سے مل کر بنے۔ جیسے: سب رشید کے سوا آئے ہیں۔ اس میں رشید کے سوا' مرکز مستثنیٰ اور سب' مستثنیٰ منہ ہے۔

**(15) مرکب جار مجرور:** وہ مرکب ہے جو حرف جار اور مجرور سے مل کر بنے۔ مثلاً: کاغذ میز پر رکھ دو۔ اس میں 'میز پر' مرکب جار مجرور ہے 'پر' حرف جار ہے اور 'میز' مجرور ہے۔

## جملہ :-

جملہ: الفاظ کے ایسے مسلسل مجموعے کو جملہ کہتے ہیں جس سے سننے والا بات کو پوری طرح سمجھ لے اور اس کا مفہوم حاصل کرلے چاہے بات تقریر میں ہو یا تحریر میں۔ جملے کے دو اصل عناصر ہوتے ہیں۔

۱۔مبتدا: جب کسی شخص یا چیز کا ذکر کیا جائے تو اسے مبتدا کہتے ہیں۔

۲۔خبر: جو کچھ بھی مبتدا کے بارے میں کہا جائے اسے خبر کہتے ہیں۔

**جملے کے دو بڑے جزو:**

۱۔مسند الیہ: مسند الیہ جملہ کا وہ جزو ہے کہ جس کی نسبت کچھ کہا جائے۔

۲۔مسند: مسند جملے کا وہ جزو ہے جس میں کسی شخص یا چیز کی بابت کچھ کہا جائے۔

آیئے مسند اور مسند الیہ کو مثالوں سے سمجھتے ہیں۔

چیزیں دکانوں پر سجی ہوئی ہیں۔ رات گزر گئی۔ دن چڑھ آیا۔ چور بھاگ گیا۔ ہوا چل رہی ہے۔

دیکھو اوپر کے جملوں کے دو بڑے جز ہیں۔

| | |
|---|---|
| چیزیں | دکانوں پر سجی ہوئی ہیں |
| رات | گزر گئی |
| دن | چڑھ آیا۔ |
| چور | بھاگ گیا |
| ہوا | چل چلی ہے۔ |

پہلا جزو مثلاً:- چیزیں، رات، دن، چور، اور ہوا ایسی چیزیں ہیں کہ جن کی بابت کچھ کہا گیا ہے ایسے جزو کو مسند الیہ کہتے ہیں

نمبر ۲ کے جزو مثلاً:- دکانوں پر سجی ہوئی ہیں، گزر گئی، چڑھ آیا، بھاگ گیا اور چل رہی ہے ایسے الفاظ ہیں جن میں مسند الیہ کے بارے میں کچھ کہا گیا ہے ایسے جزو کو مسند کہتے ہیں۔

**الف) ترکیب یا صورت کے لحاظ سے جملے کی دو قسمیں ہیں۔**

(1) مفرد جملہ: مفرد جملہ اس جملہ کو کہتے ہیں جس میں صرف ایک مسند الیہ اور ایک مسند ہو۔ مثلاً:- احمد لکھتا ہے، خواجہ کھاتا ہے وغیرہ۔

(2) مرکب جملہ: مرکب جملہ اُس جملہ کو کہتے ہیں جس میں دو یا دو سے زیادہ مفرد جملے مل کر ایک مفہوم یا خیال کو ظاہر کریں۔ مثلاً:- ساجد اگر نہیں گیا تو میں بھی نہیں جاؤں گا۔

مرکب جملہ کی دو قسمیں ہیں۔

(1) مرکب مطلق: اس مرکب جملہ کو کہتے ہیں جس میں ہر مفرد جملہ جداگانہ برابر کی حیثیت رکھتا ہے اور معنی کے لحاظ سے دوسرے کا محتاج نہیں ہوتا۔ مثلاً:- احمد آیا اور شیر چلا گیا۔

(2) مرکب ملتف: اس مرکب جملے کو کہتے ہیں جس میں ایک جملہ اصل ہوتا ہے اور باقی جملے اس کے ماتحت ہوتے ہیں۔ جب تک ذیلی جملہ اصلی جملے سے ملا کر استعمال نہیں ہوتا اس وقت تک پورا مطلب بیان نہیں ہو سکتا۔

مثلاً: وہ کتاب جو گم ہو گئی تھی، مل گئی ہے۔ اس میں "وہ کتاب مل گئی" اصل جملہ ہے اور "جو گم ہو گئی تھی" ذیلی جملہ ہے۔ معنی اور مطلب کے لیے دونوں کا ہونا ضروری ہے۔

**ب) معنی کے لحاظ سے جملے کی دو قسمیں ہیں۔**

(1) جملہ خبریہ: اس جملہ کو کہتے ہیں جس سے کسی واقعہ کی حالت کی خبر ملے۔ مثلاً:- عادل آگیا۔ فرید چلا گیا۔ خواجہ چالاک ہے۔ وغیرہ۔

(2) جملہ انشائیہ: اس جملے کو کہتے ہیں جو کسی حکم یا استفہام یا انبساط یا تعجب یا تنبیہ اور دعا وغیرہ جیسے جذبات کو ظاہر کرے۔ مثلاً:- کاش! وہ آگئے آتا۔ یہ کام کرنا اچھا نہیں۔ ماشاءاللہ! کیا خوب بات کہی ہے۔ وغیرہ۔



Scanned with CamScanner

ج) مسند کے لحاظ سے جملے کی دو قسمیں ہیں۔

جملہ اسمیہ : اس جملے کو کہتے ہیں جس میں مسند اور مسند الیہ دونوں موجود ہوں۔ مثلاً:۔رام ذہین لڑکا ہے۔ اس میں رام (مسند الیہ) اور ذہین لڑکا (مسند) ہے۔ جملہ اسمیہ کے مسند الیہ کو مبتدا اور مسند کو خبر کہتے ہیں۔

جملہ اسمیہ کے مندرجہ ذیل ارکان ہوتے ہیں۔

۱۔ مبتدا:۔ اس اسم کو کہتے ہیں جس کی طرف کوئی اسم یا فعل منسوب ہوتا ہے۔

۲۔ خبر:۔ اسے کہتے ہیں جو مبتدا کی طرف منسوب ہو۔

۳۔ فعل ناقص:۔ وہ فعل ہے جس سے بات پوری نہ ہو۔

٤۔ مسند اور مسند الیہ کی توسیع یا متعلقات خبر و مبتدا۔

مثلاً:۔چاند روشن ہے۔ اس جملے میں چاند (مبتدا) روشن (خبر) اور ہے (فعل ناقص) ہے۔

موہن گھر میں نہ تھا۔ اس جملے میں موہن (مبتدا) ہے، نہ تھا (فعل ناقص (ہے، اور گھر میں (متعلق خبر) ہے۔

جملہ اسمیہ کی پہچان کیسے کریں۔

۱۔ اگر فعل ناقص ہے تو جملہ اسمیہ ہوگا۔ اگر فعل تام ہے تو جملہ فعلیہ ہوگا۔

۲۔ جملہ اسمیہ میں دو اسم ہوتے ہیں۔ دونوں اسموں میں ایک اسم معرفہ اور دوسرا اسم نکرہ ہو تو معرفہ کو مبتدا اور نکرہ کو خبر کہتے ہیں۔

۳۔ اگر ایک اسم ذات ہوں اور ایک اسم صفت ہو تو اس ذات کو مبتدا اور صفت کو خبر کہتے ہیں۔

٤۔ اگر دونوں اسم معرفہ ہوں تو پہلے کو مبتدا اور دوسرے کو خبر کہتے ہیں۔

۵۔ اگر دونوں اسم نکرہ ہوں تو جو زیادہ خاص ہو وہ مبتدا اور دوسرے کو خبر کہتے ہیں۔

۶۔ مبتدا عام طور پر پہلے آتا ہے اور خبر بعد میں۔

۷۔ بعض اوقات مبتدا یا خبر یا فعل ناقص حذف ہو جاتا ہے۔

۸۔ خبر کبھی مفرد ہوتی ہے اور کبھی مرکب ہوتی ہے۔

۹۔ بعض اوقات مبتدا کی کئی خبریں ہوتی ہیں۔

۱۰۔ بعض اوقات مبتدا مفرد ہوتا ہے اور کبھی مرکب ہوتا ہے۔

۱۱۔ بعض اوقات مبتدا اور خبر دونوں محذوف ہوتے ہیں۔

جملہ فعلیہ: اس جملہ کو کہتے ہیں جس میں مسند الیہ اسم یا فاعل، اور مسند فعل ہو۔ مثلاً:۔ احمد نے کھانا کھایا۔ اس میں احمد (فاعل یا اسم) کھانا (مفعول) اور کھایا (فعل) ہے۔

جملہ فعلیہ کے مندرجہ ذیل ارکان ہیں۔

۱۔ فاعل:۔ وہ اسم جس کی ذات پر فعل واقع ہو

۲۔ مفعول:۔ وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو۔

۳۔ فعل:۔ وہ کام جو فاعل سے صادر ہو۔

۴۔ فعل تام:۔ وہ فعل جس سے جملے کی تکمیل ہو۔

۵۔ مفعول اور فعل کی توسیع یا متعلقات فعل۔

آپ یہ جانتے ہیں کہ جس کے بارے میں ذکر کیا جائے اسے مسند الیہ اور جو کچھ ذکر کیا جائے اسے مسند کہتے ہیں۔

افعال تام کے مسند الیہ کو فاعل اور مسند کو مفعول کہتے ہیں۔

افعال ناقص کے مسند الیہ کو مبتدا اور مسند کو خبر کہتے ہیں۔

جملہ فعلیہ کی پہچان کیسے کریں۔

۱۔ سب سے پہلے فعل پر نظر کیجیے اگر فعل تام ہے تو جملہ فعلیہ ہوگا

۲۔ اگر جملہ میں فعل لازم ہوگا تو جملہ فاعل پر ختم ہوتا ہے

۳۔ اگر فعل متعدی ہو تو مفعول ضرور آتا ہے۔

٤۔ بعض اوقات متعدی افعال کے دو مفعول ہوتے ہیں پہلے کو مفعول بہ اور دوسرے کو مفعول ثانی کہتے ہیں۔



Scanned with CamScanner

۵۔جملہ فعلیہ میں اجزا کی ترتیب یوں ہوتی ہے فاعل، مفعول، متعلق فعل، مگر متعلق فعل کبھی مفعول سے پہلے آتا ہے اور کبھی بعد میں۔

۶۔ فعل جب فقروں کے شروع میں آئے تو زور ظاہر ہوتا ہے۔

۷۔کلام میں زور پیدا کرنے کی غرض سے کبھی مفعول پہلے بھی آسکتا ہے۔

۸۔ بعض اوقات جملے میں فاعل کو حذف کر دیا جاتا ہے۔

۹۔ بعض اوقات جملے میں فاعل اور مفعول دونوں حذف کر دیے جاتے ہیں۔

۱۰۔ کبھی جملہ میں فعل اور فاعل دانوں حذف ہوتے ہیں۔

۱۱۔ فعل مجہول میں فاعل نہیں آتا، بلکہ ہمیشہ مفعول آتا ہے۔

۱۲۔ترکیب نحوی کے لحاظ سے جملہ فعلیہ میں سب سے پہلے فعل، پھر فاعل پھر مفعول اور آخر میں متعلقات فعل لکھے جاتے ہیں۔

**اُردو سابقے:**

مرکب الفاظ بناتے وقت جو حرف یا کلمہ لفظ کے شروع میں لگایا جائے اسے سابقہ کہتے ہیں۔ انگریزی زبان میں انہیں (Prefix) کہا جاتا ہے۔ عربی، ہندی اور فارسی تین زبانوں کے سابقے اردو زبان میں مستعمل ہیں۔ ان کی مثالیں درج ذیل ہیں۔

ا ـــ اچھوت، اٹل، امٹ — ان ـــ انمول، ان پڑھ، انگنت — بے ـــ بے عقل، بے ادب، بے ہوش

بد ـــ بدزبان، بدخو، بدظن — با ـــ باہوش، باعزت، باقاعدہ — پُر ـــ پر مغز، پُر معنی، پر جوش

تنگ ـــ تنگ نظر، تنگ دلی، تنگ ظرف — خوش ـــ خوش خو، خوشخبری، خوش آمدید — خود ـــ خود آرا، خود نما، خود پسندی

زبر ـــ زبردست — صاحب ـــ صاحب دل، صاحب جائیداد — سر ـــ سربلندی، سرپرستی

لا ـــ لاپرواہی، لاکلام، لاوارث — غیر ـــ غیر حاضر، غیر مقلدین، غیرت

**اُردو لاحقے:**

مرکب الفاظ بناتے وقت جو حرف یا کلمہ، لفظ کے آخر میں لگایا جائے اس سے لاحقہ کہتے ہیں۔ انگریزی میں انہیں (Suffix) کہتے ہیں۔ آئیے ان کی کچھ مثالیں دیکھتے ہیں۔

ا ـــ نیلا، پھیلا، پڑھیا — آور ـــ دلآور، زورآور، تناور — سر ـــ خودسر، ہمسر

فام ـــ گلفام، سیاہ فام، لالہ فام — ک ـــ ساجک، ویدک، سنسارک — کا ـــ اچکا

تر ـــ بہتر، نیک تر — م ـــ سوم، یکم، دوم، چہارم — ور ـــ طاقتور، نامور، نصیب ور

مند ـــ بہرہ مند، عقلمند — ناک ـــ غمناک، خوفناک، عبرتناک — وش ـــ پری وش، ماہ وش، خوروش

ی ـــ سوتی، اونی، مہندی، پہاڑی، بنگالی



Scanned with CamScanner

# اُردو

## مشق نمبر 1

1- مرثیے کے حوالے سے سب سے معتبر نام کون سا ہے۔
(A) میر تقی میر (B) جوش ملیح آبادی
(C) میر انیس (D) مصحفی

2- مثنوی کس نثری صنف کی منظوم شکل ہے۔
(A) ناول (B) ڈرامہ
(C) داستان (D) انشائیہ

3- اردو زبان میں گیت نگاری کی ابتداء کس شاعر نے کی؟
(A) مرزا رفیع سودا (B) ولی دکنی
(C) امیر خسرو (D) انشاءاللہ خاں

4- واسوخت کس انداز کی شاعری کو کہتے ہیں؟
(A) فراقیہ (B) طنزیہ
(C) رزمیہ (D) المیہ

5- ریختی کس انداز کی شاعری ہوتی ہے۔
(A) زنانہ (B) قومی
(C) طربیہ (D) تاثراتی

6- انگریزوں نے اردو زبان کے فروغ کے لیے کون سا کالج قائم کیا؟
(A) علی گڑھ کالج (B) فورٹ ولیم کالج
(C) ایم اے او کالج (D) کلکتہ کالج

7- ریختہ کا لفظ اردو زبان کے لیے کس بادشاہ کے عہد میں استعمال ہوا۔
(A) اورنگزیب (B) شیر شاہ سوری
(C) اکبر (D) ہمایوں

8- انگریزی زبان کے ساتھ اور کن زبانوں کے الفاظ اردو میں داخل ہوئے؟
(A) جاپانی پرتگالی (B) جرمنی فرانسیسی
(C) فرانسیسی (D) ڈچ

9- شاعری کے پہلے دور کا آغاز کس شاعر سے ہوتا ہے۔
(A) ولی (B) قلی قطب شاہ
(C) امیر خسرو (D) سودا

10- اردو کا پہلا شاعر کون ہے۔
(A) میر تقی میر (B) امیر خسرو
(C) ولی دکنی (D) قلی قطب شاہ

11- اردو کی پہلی تنقیدی کتاب کا نام کیا ہے؟
(A) تذکرے (B) غبار خاطر
(C) مقدمہ شعر و شاعری (D) شاعری

12- "دستک نہ دو" ناول کس نے لکھا ہے؟
(A) الطاف فاطمہ (B) خدیجہ مستور
(C) ہاجرہ مسرور (D) شبانہ الطاف

13- مشتاق احمد یوسفی کس حوالے سے پہچانے جاتے ہیں۔
(A) مزاح نگاری (B) مرثیہ نگاری
(C) شاعری (D) ناول نگاری

14- پطرس بخاری کس صنف کے حوالے سے جانے جاتے ہیں؟
(A) گیت نگاری (B) مرثیہ نگاری
(C) مزاح نگاری (D) مضمون نگاری

15- اردو کا لفظی مطلب کیا ہے؟
(A) باغ (B) میدان جنگ
(C) سمندر (D) لشکر

15- ولی کس زبان میں شعر لکھتے تھے۔
(A) ہندوی (B) دکنی
(C) فارسی (D) عربی

16- اردو زبان کا پہلا مرکز کسے کہتے ہیں۔
(A) دہلی (B) لکھنؤ
(C) دکن (D) لاہور

17- اردو کا پہلا صاحب دیوان شاعر کون ہے۔
(A) مرزا غالب (B) سودا
(C) ولی دکنی (D) قلی قطب شاہ

18- اردو شاعری کے دوسرے دور کا آغاز کس شاعر سے ہوتا ہے۔
(A) قلی قطب شاہ (B) الطاف حسین حالی
(C) میر تقی میر (D) علامہ اقبال

19- ان میں سے کونسی ضرب المثل ٹھیک ہے؟
(A) جس کا کام اُس کو ساجے
(B) جس کا کام اُسی کو ساجے
(C) جس کا اسی کو ساجے اور کرے تو ٹھینگا باجے
(D) دونوں C,B

20. ان میں سے کونسی ضرب المثل درست ہے؟
(A) چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں
(B) چیل کے گھونسلے میں بوٹی کہاں
(C) چیل کے گھونسلے میں گوشت کہاں
(D) چیل کے گھر میں ماس کہاں

21. اردو کے پہلے صوفی شاعر کون تھے۔
(A) مرزا مظہر جان جاناں (B) میر درد
(C) امیر خسرو (D) میر تقی میر

22. کن شعراء کی چپقلش مشہور ہے۔
(A) میر سودا (B) انشاء جرأت
(C) مصحفی وانشاء (D) ولی قلی قطب شاہ

23. اردو شاعری کی تاریخ کے تیسرے دور کا آغاز کس شاعر سے ہوتا ہے۔
(A) جرأت (B) مصحفی
(C) آتش (D) غالب

24. غالب کے ہم عصروں میں کس کا موازنہ غالب سے کیا جاتا ہے۔
(A) مومن (B) ذوق
(C) انشاء (D) غالب

25. تمنا درد دل کی ہو تو کر خدمت فقیروں کی
نہیں ملتا یہ گوہر بادشاہوں کے خزینوں سے
یہ کس کا شعر ہے؟
(A) اقبالؒ (B) درد
(C) حالی (D) ظفر علی خان

26. ترے عشق کی انتہا چاہتا ہوں
مری سادگی دیکھ کیا چاہتا ہوں
یہ کس کا شعر ہے؟
(A) اقبال (B) میر تقی میر
(C) غالب (D) میر درد

27. غالب سے پہلے دربار سے کون سا شاعر وابستہ تھا۔
(A) ذوق (B) مصحفی
(C) انشاء (D) میر درد

27. مثنوی گلزار نسیم کس کی تخلیق ہے۔
(A) دیا شنکر نسیم (B) میر حسن
(C) میر انیس (D) میر تقی میر

28. میر حسن کس صنف کے حوالے سے جانے جاتے ہیں۔
(A) مرثیہ (B) قصیدہ
(C) ہجو (D) مثنوی

29. اردو شاعری کے چوتھے دور کا آغاز کس شاعر سے ہوتا ہے۔
(A) شبلی نعمانی (B) اقبال
(C) الطاف حسین حالی (D) فیض احمد فیض

30. اقبال نے کس صنف کو اپنا ذریعہ اظہار بنایا۔
(A) نظم (B) گیت
(C) مثنوی (D) غزل

31. ترقی پسند تحریک کس ملک سے ہندوستان آئی۔
(A) ترکی (B) تبت
(C) روس (D) چین

32. ترقی پسند تحریک کا آغاز ہندوستان میں کب ہوا۔
(A) 1920ء (B) 1934ء
(C) 1950ء (D) 1936ء

33. اردو شاعری کے پانچویں دور کا آغاز کس شاعر سے ہوتا ہے۔
(A) فیض احمد فیض (B) جوش ملیح آبادی
(C) ناصر کاظمی (D) الطاف حالی

34. ''روشنی اے روشنی'' کس شاعر کی تصنیف ہے۔
(A) ظفر اقبال (B) جلالی کامران
(C) شکیب جلالی (D) احمد ندیم قاسمی

35. پنجاب کے کس شاعر کو صاحب اسلوب کہتے ہیں۔
(A) ظفر اقبال (B) احمد ندیم قاسمی
(C) شکیب جلالی (D) فیض احمد فیض

36. جنگل کی شہزادی کس کی نظم ہے۔
(A) جوش ملیح آبادی (B) فیض احمد فیض
(C) سلیم کوثر (D) حفیظ جالندھری

37. سیاست دربان، سینی ٹوریم، کس شاعر کی نظمیں ہیں۔
(A) مصطفیٰ زیدی (B) عارف جلالی
(C) ناصر کاظمی (D) شبیر احمد

38. اردو شاعری کے بنیادی پیرائے اظہار کا نام بتائیں۔
(A) نظم (B) غزل
(C) مثنوی (D) رباعی


Scanned with CamScanner

-39 ہجو کس انداز کی صنف سخن ہے۔
(A) تعریفی (B) رزمیہ
(C) برائی اور طعنہ زنی (D) المیہ

-40 رباعی کس ادب سے آئی ہے۔
(A) فارسی (B) یونانی
(C) ہندی (D) عربی

-41 رباعی کا سب سے بڑا اور مقبول شاعر کون ہے۔
(A) فردوسی (B) عمر خیام
(C) حافظ (D) غالب

-42 گیت بنیادی طور پر کس زبان سے تعلق رکھتا ہے۔
(A) ہندی (B) فارسی
(C) عربی (D) پرتگالی

-43 غزل ہیئت کے اعتبار سے کس صنف شاعری سے قریب تر ہے۔
(A) مرثیہ (B) مثنوی
(C) قصیدہ (D) گیت

-44 مرثیہ کس نوعیت کی شاعری کو کہتے ہیں؟
(A) مزاحیہ (B) المیہ
(C) رزمیہ (D) تحسینی

-45 مرثیے کا فروغ کس شہر میں ہوا۔
(A) دلی (B) مرادآباد
(C) علی گڑھ (D) لکھنؤ

-46 مغلوں کے زمانے میں سرکاری زبانیں کون سی تھیں؟
(A) ہندی (B) عربی، فارسی
(C) تیلگو (D) سندھی

-47 فارسی کس علاقے کی زبان ہے؟
(A) چین (B) افغانستان
(C) ایران (D) مصر

-48 اردو کی بنیادی تین زبانیں کون سی ہیں؟
(A) تیلگو، عربی، مدراسی
(B) ہندی، فارسی، عربی
(C) سندھی، پنجابی، فارسی
(D) کشمیری، فارسی، عربی

-49 ہندوی کس زبان کو کہتے تھے؟
(A) سنسکرت (B) اردو
(C) سندھی (D) پنجابی

-50 ریختہ کا لفظی مطلب کیا ہے؟
(A) ایجاد کرنا (B) جنگ
(C) روشنی (D) ابتداء

-51 راجہ گدھ کا مصنف کون ہے؟
(A) اشفاق احمد (B) بانو قدسیہ
(C) رؤف صدیقی (D) خدیجہ مستور

-52 مشہور نظم ساقی نامہ کا خالق کون ہے؟
(A) مولانا حالی (B) علامہ اقبال
(C) ظفر علی خان (D) حفیظ جالندھری

.53 علامہ اقبال نے نادر شاہ درانی کو کیا خطاب دیا؟
(A) فاتح ہند (B) خاقان ہند
(C) درویش بادشاہ (D) شہنشاہ فتح مند

.54 علامہ اقبال نے میکاویلی کو شیطان پیغمبر کہا اور نطشے کو مجذوب فرنگی کا خطاب دیا۔ بتائیے کہ انہوں نے سید السادات کا لقب کس مسلم رہنما کو دیا؟
(A) شیخ سعدی (B) علامہ عنایت اللہ مشرقی
(C) امیر افغانستان (D) جمال الدین افغانی

.55 علامہ اقبال نے 9 نومبر 1938ء کو اس دار فانی سے کوچ کیا۔ آخری ایام میں وہ کس موذی مرض کا شکار تھے؟
(A) دمہ (B) تپ دق
(C) ہیضہ (D) کالی کھانسی

.56 علامہ اقبال کی نماز جنازہ کس عالم دین نے پڑھوائی؟
(A) مولانا محمد اجمل (B) مولانا غلام مرشد
(C) مولوی محمد ابراہیم (D) مولوی شاہ اللہ

.57 لاہور میں مزار اقبال کس جگہ واقع ہے؟
(A) میانی صاحب کا قبرستان
(B) لاہور چھاؤنی
(C) بادشاہی مسجد کے سامنے
(D) شاہی قلعہ کے اندر


Scanned with CamScanner

58. ان میں سے کونسا جملہ موزوں ہے؟
(A) انسان بنو، دست درازی نہ کرو!
(B) انسان بنو! دست درازی نہ کرو!
(C) انسان بنو اور دست درازی نہ کرو!
(D) انسان بنو، دراز دستی نہ کرو!

59. ان میں سے کونسا فقرہ درست ہے؟
(A) شہر سلطان دریائے چناب پر واقعہ ہے
(B) شہر سلطان چناب دریا پر واقعہ ہے
(C) شہر سلطان دریائے چناب کے کنارے ہے
(D) شہر سلطان دریائے چناب پر واقع ہے

60. ان میں سے کونسا فقرہ درست ہے؟
(A) آج سارا حساب بے باک ہوگا۔
(B) آج مکمل حساب بے باک ہوگا۔
(C) آج سارا حساب کتاب بے باک ہوگا۔
(D) آج سارا حساب بے باق ہوگا۔

61. انگریزی کے فل سٹاپ کے مترادف اردو کی کونسی علامت مستعمل ہے؟
(A) ختمہ (B) وقفہ
(C) سکتہ (D) رابطہ

62. سوالیہ لفظوں، فقروں اور جملوں کے آخر پر کونسی علامت لگائی جاتی ہے؟
(A) وقفہ (B) فجائیہ
(C) سوالیہ (D) ختمہ

63. ''آپ کاج مہا کاج'' اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) اپنا کام اچھا لگتا ہے
(B) اپنا کام کرنا اچھا ہے
(C) جو کام خود کیا جائے وہی بہتر ہوتا ہے
(D) خود انسان بہت کام کر سکتا ہے

64. ان میں سے کونسا جملہ درست ہے؟
(A) اس آدمی کی حیثیت ایک معمہ کی سی ہے۔
(B) یہ آدمی ایک معمہ ہے۔
(C) اس آدمی کی شخصیت ایک معمہ ہے۔
(D) اس آدمی کی شخصیت ایک معما ہے۔

65. انداز بیاں گرچہ بہت شوخ نہیں ہے
شاید کہ اتر جائے ترے دل میں مری بات
یہ مشہور شعر کس کا ہے؟
(A) درد (B) غالب
(C) داغ (D) اقبال

66. مانا کہ تیری دید کے قابل نہیں ہوں میں
تو میرا شوق دیکھ، میرا انتظار دیکھ
یہ شعر کس کا ہے؟
(A) غالب (B) اقبال
(C) ناصر کاظمی (D) درد

67. ان میں سے کونسا جملہ درست ہے؟
(A) پہلے، بل کی پڑتال کرو، پھر پیسے دو۔
(B) پہلے، بل کی پڑتال کرو، پھر پیسے دو!
(C) پہلے بل کی پڑتال کرو، پھر پیسے دو!
(D) پہلے بل کی پڑتال کرو، پھر پیسے دو۔

68. آب گم کس کی تحریر ہے؟
(A) اشفاق احمد (B) مستنصر حسین تارڑ
(C) مشتاق احمد یوسفی (D) پطرس بخاری

69. نسیم حجازی کی وجہ شہرت کیا ہے؟
(A) جاسوسی ناول (B) شاعری
(C) تاریخی ناول (D) افسانہ نگاری

70. نیرنگ خیال کس کی کتاب ہے؟
(A) محمد حسین آزاد (B) ڈپٹی نذیر احمد
(C) کرشن چندر (D) شبلی نعمانی

71. علامہ اقبال کے پہلے مجموعے کلام کا نام کیا ہے؟
(A) ضرب کلیم (B) بال جبریل
(C) بانگ درا (D) پیام مشرق

72. نثر کا لغلی مطلب کیا ہے؟
(A) بکھرا ہوا (B) آسمان
(C) تانگہ (D) ہر ایک شے

73. فنون کا مدیر کون ہے؟
(A) وزیر آغا (B) انور سدید
(C) احمد ندیم قاسمی (D) طفیل احمد

74. ان میں سے کونسا جملہ ٹھیک ہے؟
(A) طارق سعید نے بڑھاپے میں داڑھی رکھ لی۔

(B) طارق سعید نے بڑھاپے میں داڑھی رکھ لی۔
(C) طارق سعید نے بڑھاپے میں داڑھی اپنالی۔
(D) طارق سعید نے بڑھاپے میں ڈاڑھی رکھ لی۔

75. ان میں سے کونسا جملہ ٹھیک ہے؟
(A) سمیرا ازریں میرے مطمع نظر کو نہ سمجھ سکی۔
(B) سمیرا ازریں میرا مطمع نظر نہ پہچان سکی۔
(C) سمیرا ازریں میرا مطمع نظر نہ سمجھ سکی۔
(D) سمیرا ازریں میرا مطمع نظر نہ سمجھ سکی۔

76. ان میں سے کونسا جملہ درست ہے؟
(A) تم نے اس لفظ پر زیر کیوں دی؟
(B) تم نے اس حرف پر زیر کیوں دیا؟
(C) تم نے اس حرف پر زیر کیوں ڈالی؟
(D) تم نے اس حرف پر زیر کیوں دی؟

77. علامہ اقبال نے سن 1929ء میں مدارس میں جو لیکچر دیے ان کی تعداد کیا تھی؟
(A) تین (B) چار
(C) پانچ (D) چھ

78. علامہ اقبال 1929ء میں جب ریاست میسور گئے تو انہوں نے سلطان ٹیپو شہید کے مزار پر حاضری دی۔ بتایئے ٹیپو سلطان کا مزار کس شہر میں ہے؟
(A) ٹرانکور (B) حیدرآباد
(C) سرنگاپٹم (D) میسور

79. 1931ء میں علامہ اقبال کس اہم شخصیت کی دعوت پر بھوپال تشریف لے گئے؟
(A) نواب وقار الملک (B) نواب آف بہاولپور
(C) نواب محسن الملک (D) نواب حمید اللہ خاں

80. علامہ اقبال نے کس سن میں پانی پت کا دورہ کیا؟
(A) 1935ء (B) 1936ء
(C) 1937ء (D) 1938ء

81. ان میں سے کونسا جملہ درست ہے؟
(A) خوبصورتی پھر صحت، وہ مغرور کیوں نہ ہو۔
(B) خوبصورتی اور صحت، وہ مغرور کیوں نہ ہو۔
(C) خوبصورتی، صحت پھر وہ مغرور کیوں نہ ہو۔
(D) خوبصورتی، صحت، وہ مغرور کیوں نہ ہو۔

82. قافیہ کیا ہوتا ہے۔
(A) ہم آواز الفاظ (B) تکرار لفظی
(C) متضاد الفاظ (D) لفظ بالفظ

83. قافیہ شعر میں کیا بات پیدا کرتا ہے۔
(A) وزن (B) موسیقیت
(C) خوبصورتی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

84. قافیہ مطلع کے علاوہ عام طور پر کس مصرعے میں آتا ہے۔
(A) مصرعہ ثانی (B) مصرعہ اولی
(C) تیسرا مصرعہ (D) عام سی بات

85. ردیف کا لفظی مطلب کیا ہے۔
(A) تکرار (B) رکاوٹ
(C) گھڑ سوار کے پیچھے بیٹھا ہوا شخص
(D) سپاہی

86. شعر میں ردیف کس کام آتی ہے۔
(A) خوبصورتی پیدا کرنے کے لیے
(B) مزاج متعین کرنے کے لیے
(C) قافیے کو سہارا دینے کے لیے
(D) تنوع پیدا کرنے کے لیے

87. ان میں سے کونسا جملہ ٹھیک ہے؟
(A) کیا چیخ و پکار ہے۔
(B) کیا چیخ اور پکار ہے۔
(C) کیا چیخ، پکار ہے۔
(D) کیا چیخ پکار ہے۔

88. علامہ اقبال کی کتاب ضرب کلیم کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1936ء (B) 1937ء
(C) 1938ء (D) 1939ء

89. ضرب کلیم کا تجویز کردہ پہلا نام کیا تھا؟
(A) ضرب مومن (B) ضرب مجاہد
(C) صور اسرافیل (D) اسرار مجاہد

90. علامہ اقبال کی کتاب ارمغان حجاز سب سے پہلے کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1938ء (B) 1937ء
(C) 1936ء (D) 1935

91. اقبال کی مشہور نظم بڈھے بلوچ کی نصیحت ان کے کس مجموعہ کلام میں شامل ہے؟
(A) ضرب کلیم (B) بال جبریل
(C) ارمغان حجاز (D) بانگ درا


Scanned with CamScanner

جوابات شیٹ نمبر1

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A | -5 | B | -4 | C | -3 | C | -2 | C | -1 |
| B | -10 | C | -9 | C | -8 | C | -7 | B | -6 |
| D | -15 | C | -14 | A | -13 | A | -12 | C | -11 |
| A | -20 | C | -19 | C | -18 | D | -17 | A | -16 |
| A | -25 | B | -24 | D | -23 | B | -22 | B | -21 |
| A | -30 | B | -29 | A | -28 | A | -27 | A | -26 |
| C | -35 | A | -34 | A | -33 | D | -32 | C | -31 |
| A | -40 | C | -39 | A | -38 | A | -37 | A | -36 |
| D | -45 | B | -44 | C | -43 | A | -42 | B | -41 |
| A | -50 | B | -49 | B | -48 | C | -47 | B | -46 |
| A | -55 | D | -54 | C | -53 | B | -52 | B | -51 |
| D | -60 | D | -59 | D | -58 | C | -57 | B | -56 |
| D | -65 | D | -64 | C | -63 | C | -62 | A | -61 |
| A | -70 | C | -69 | C | -68 | B | -67 | B | -66 |
| C | -75 | D | -74 | D | -73 | A | -72 | C | -71 |
| A | -80 | D | -79 | C | -78 | D | -77 | B | -76 |
| C | -85 | A | -84 | A | -83 | A | -82 | A | -81 |
| A | -90 | C | -89 | A | -88 | D | -87 | C | -86 |
| D | -95 | D | -94 | D | -93 | D | -92 | C | -91 |
| B | -100 | C | -99 | A | -98 | A | -97 | B | -96 |

.92 ان میں سے روزمرہ اعتبار سے کونسا جملہ ٹھیک ہے؟

(A) میں بے ناغہ کالج جاتا ہوں۔

(B) میں بالناغہ کالج جاتا ہوں۔

(C) میں با ناغہ کالج جاتا ہوں۔

(D) میں بلا ناغہ کالج جاتا ہوں۔

.93 روزمرہ کے اعتبار سے کونسا جملہ درست ہے؟

(A) اب تو دوپٹہ پہننا معیوب ہے۔

(B) اب تو دوپٹہ ڈالنا معیوب ہے۔

(C) اب تو دوپٹہ لینا معیوب ہے۔

(D) اب تو دوپٹہ اوڑھنا معیوب ہے

.94 ان میں درست جملہ کونسا ٹھیک ہے؟

(A) تمہارے کرتوتوں نے عاطف کی ناک ڈبودی۔

(B) تمہارے کرتوتوں نے عاطف کی ناک کٹوادی۔

(C) تمہاری کرتوتوں نے عاطف کی ناک کٹوادی۔

(D) تمہارے کرتوت نے عاطف کی ناک کٹوادی۔

.95 ان میں سے کونسا جملہ صحیح ہے؟

(A) سنار کا ترازو ٹوٹ گیا۔

(B) سُنار کا ترازو ٹوٹ گیا۔

(C) سُنارے کا ترازو ٹوٹ گیا۔

(D) سُنار کی ترازو ٹوٹ گئی۔

-96 سروادی سینا کس کا مجموعہ کلام ہے۔

(A) علامہ اقبال (B) فیض احمد فیض

(C) ناصر کاظمی (D) جوش ملیح آباد

-97 کپاس کا پھول کس کی تحریر ہے؟

(A) احمد ندیم قاسمی (B) منٹو

(C) خدیجہ منور (D) عفت

-98 خاکم بدہن کس کی تحریر ہے؟

(A) مشتاق احمد یوسفی (B) اشفاق احمد

(C) انور سجاد (D) یونس بٹ

.99 خواجہ حسن نظامی نے علامہ اقبال کو کونسا خطاب دیا؟

(A) شاعر مشر (B) مصور پاکستان

(C) حکیم الامت (D) مفکر پاکستان

.100 مولانا آزاد نے اقبال کو کونسا خطاب دیا؟

(A) ملک الشعراء (B) احسان الہند

(C) مجدد عصر (D) شاعر مشرق



Scanned with CamScanner

## مشق نمبر 2

1- پاکستان میں انشائیے کے پہلے آدمی کا نام بتائیں۔
(A) احمد ندیم قاسمی (B) میرزا ادیب
(C) وزیر آغا (D) انتظار حسین

2- خطوط نگاری کا آغاز اردو نثر میں کس نے کیا؟
(A) اکبرالہ آبادی (B) مرزا غالب
(C) علامہ اقبال (D) سرسید احمد خاں

3- رومانوی تحریک کس تحریک کے بعد وقوع پذیر ہوئی؟
(A) علی گڑھ تحریک
(B) حقیقت پسندی
(C) عظمت اللہ خان
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

4- شرر اور سرشار نے ادب میں کس رویے کو متعارف کروایا؟
(A) رومانویت (B) قنوطیت
(C) قسطائیت (D) جمہوریت

5- ابوالکلام آزاد اور علامہ اقبال علی گڑھ تحریک کے علاوہ کس تحریک سے متاثرہ ہوئے؟
(A) رومانوی تحریک
(B) نئی شاعری کی تحریک
(C) بھگتی تحریک
(D) حقیقت پسند تحریک

6- مخزن نے کس تحریک کو سہارا دیا۔
(A) علی گڑھ تحریک
(B) اسلامی ادب کی تحریک
(C) رومانوی تحریک

7- بازارِ حسن کس کا ناول ہے؟
(A) پریم چند (B) کرشن چندر
(C) محمد مہدی (D) ایم اسلم

8- ٹیڑھی لکیر کس کی تصنیف ہے؟
(A) عصمت چغتائی (B) سرسید
(C) میرزا ادیب (D) عظیم چغتائی

9- آگ کا دریا کس کا مشہور ناول ہے؟
(A) قرۃ العین حیدر (B) عصمت چغتائی
(C) پریم چند (D) خدیجہ مستور

10- آنگن کس کا ناول ہے؟
(A) خدیجہ مستور (B) جیلانی بانو
(C) بشریٰ رحمٰن (D) قرۃ العین حیدر

11- جاسوسی ناول کا آغاز کس نے کیا؟
(A) ابن صفی (B) کرشن چندر
(C) احمد عباس (D) بشریٰ رحمٰن

12- فیض احمد فیض کی شاعری کی بنیادی عناصر کیا ہیں؟
(A) سیاست (B) رومانویت
(C) جمہوریت (D) حقیقت نگاری

13- اردو افسانے کا پہلا حقیقت نگار کسے کہتے ہیں؟
(A) پریم چند (B) راجندر سنگھ بیدی
(C) کرشن چندر (D) سجاد حیدر یلدرم

14- ترقی پسند تحریک کی بنیاد کس نظریے پر رکھی گئی۔
(A) اشتراکیت (B) انسان دوستی
(C) مارکس ازم (D) رومانیت

15- لیلیٰ کے خطوط کس کی کتاب ہی؟
(A) احمد علی (B) رشیدہ جہاں
(C) قاضی عبدالغفار (D) نواز احمد

16- شکست کس کا ناول ہے؟
(A) کرشن چندر (B) پریم چند
(C) رشیدہ جہاں (D) ترکی

17- شہر آشوب کس نوعیت کی صنف شاعری ہے۔
(A) معاشرتی بدحالی (B) قومی ترقی
(C) تخیلی (D) فراق و ہجر

18- شہر آشوب کے حوالے سے اردو شاعری کا بڑا نام بتائیں؟
(A) محمد حسین آزاد (B) علامہ شبلی نعمانی
(C) ظفر علی خاں (D) علامہ اقبال

19- خدائے سخن کس شاعر کو کہتے ہیں؟
(A) میر درد (B) میر تقی میر
(C) غالب (D) علامہ اقبال

20- غزل کے کون سے شعر کو مطلع کہتے ہیں۔
(A) تیسرے (B) پانچویں
(C) آخری (D) پہلا

40- اردو ناول نگاری میں مزاح نگاری کی بنیاد کس نے رکھی؟
(A) غلام عباس (B) رتن ناتھ سرشار
(C) ڈپٹی نذیر احمد (D) پریم چند

41- ٹیڑھی لکیر کس کا ناول ہے؟
(A) عصمت چغتائی (B) اشفاق احمد
(C) ڈپٹی نذیر (D) انتظار حسین

42- آگ کا دریا کس کا ناول ہے۔
(A) قراۃ العین حیدر (B) عصمت چغتائی
(C) احمد ندیم قاسمی (D) جمیلہ ہاشمی

43- ڈرامہ کس زبان کا لفظ ہے۔
(A) فارسی (B) لاطینی
(C) یونانی (D) جاپانی

44- افسانہ ہمارے ہاں کس زبان کے ادب سے آیا
(A) فرانسیسی (B) انگریزی
(C) جرمنی (D) چینی

45- انشائیہ کس زبان سے اردو میں متعارف ہوا؟
(A) جرمنی (B) فرانسیسی
(C) انگریزی (D) عربی

46- انشائیے کے موجد کا نام کیا ہے؟
(A) ابن خلدون (B) مونٹین
(C) گوئٹے (D) موپساں

47- کن ہندوستانی مصنفین کے مضامین انشائیے کی ذیل میں آتے ہیں؟
(A) سرسید احمد، آزاد
(B) ڈپٹی نذیر احمد، ظفر علی خان
(C) پریم چند، کرشن چندر
(D) ظفر حسین صحرائی

48- ڈرامہ ''اندھیرا اُجالا'' کس ادیب کا ہے؟
(A) یونس جاوید (B) حسینہ معین
(C) احمد یوسف (D) امجد اسلام امجد

50- تحریک معاشرے کے کس رویے کا ردعمل ہوتی ہے؟
(A) جمود (B) انتشار
(C) مایوسی (D) A.B.C تینوں

51- اردو زبان کے حوالے سے پہلی تحریک کا نام کیا ہے؟
(A) بھگتی تحریک (B) علی گڑھ تحریک
(C) نئی شاعری تحریک (D) رومانیت پسندی

51- مصور غم کس ادیب کو کہا جاتا ہے؟
(A) غلام راشد الخیری (B) انتظار حسین
(C) مرزا ادیب (D) سر سید احمد خاں

52- حاجی بغلول کا کردار کس کا تخلیق کردہ ہے؟
(A) ڈارون (B) آغا حشر کاشمیری
(C) منشی پریم چند (D) منشی سجاد حسین

53- اُردو کے کس شاعر کو 1961ء میں لینن پرائز ملا؟
(A) ساحر لدھیانوی (B) احسان دانش
(C) اختر شیرانی (D) فیض احمد فیض

54- عورتوں کا سرسید احمد خاں کس کو کہتے ہیں؟
(A) علامہ راشد الخیری (B) انتظار حسین
(C) مرزا ادیب (D) احمد ندیم قاسمی

55- نظام جنگ، نجم الدولہ اور دبیر الملک کس شاعر کے خطابات ہیں؟
(A) نظام جنگ (B) غالب
(C) میر تقی میر (D) داغ دہلوی

56- علامہ اقبال کو سر کا خطاب 1922ء میں ملا بتایئے کس شہر میں ملا؟
(A) کراچی (B) بمبئی
(C) علی گڑھ (D) لاہور

57- جدید غزل کا امام کس شاعر کو کہتے ہیں؟
(A) حسرت موہانی (B) مولانا آزاد
(C) فیض احمد فیض (D) حالی

58- شاعری کی صنف ''ہائیکو'' کا تعلق کس ملک سے ہے؟
(A) چین (B) جاپان
(C) ایران (D) انڈیا

60- آبروئے غزل کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟
(A) غالب (B) ذوق
(C) حسرت موہانی (D) میر تقی میر

61- شاعر اعظم کس کا خطاب ہے؟
(A) احسان دانش (B) غالب
(C) حسرت موہانی (D) جوش ملیح آبادی

62- شاعر اسلام کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟
(A) میر تقی میر (B) احسان دانش
(C) حفیظ جالندھری (D) مولانا حالی


Scanned with CamScanner

21- تلمیح کیا ہوتی ہے۔
(A) تاریخی اشارہ (B) وزن کی غلطی
(C) روشنی کا مینار (D) عام سی بات

22- صنعت تضاد کیا ہے۔
(A) ضدین الفاظ
(B) مترنم بحر
(C) جدید نظم نگاری
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

23- حسن تعلیل کیا ہے۔
(A) تخیلاتی توضیح (B) عقلی دلیل
(C) بیماری (D) اصل بات

24- تعلّی
(A) اپنی بیجا تعریف (B) انکساری
(C) تخریب کاری (D) جانبازی

25- مقطع غزل کے کس شعر کو کہتے ہیں۔
(A) پہلے (B) تیسرے
(C) آخری (D) درمیانی شعر

26- مطلع میں شاعر کس بات کی پابندی کرتا ہے۔
(A) ردیف
(B) تخلص
(C) تعداد شعری
(D) ان میں سے کسی کی بھی نہیں

27- اردو کا پہلا رسالہ کس صوفی بزرگ نے تحریر کیا؟
(A) خواجہ نظام الدین اولیا
(B) بابا فرید شکر گنج
(C) جہانگیر اشرف سمنانی
(D) خواجہ نظام الدین اولیا

28- اردو نثر کی پہلی کتاب کا کیا نام ہے۔
(A) قصہ چہار درویش (B) سب رس
(C) دہ مجلس (D) باغ و بہار

29- اردو نثر نگاری کا باقاعدہ آغاز کس کالج سے ہوا۔
(A) کلکتہ کالج (B) فورٹ ولیم کالج
(C) لکھنؤ کالج (D) دہلی کالج

30- باغ و بہار کس کا ترجمہ ہے۔
(A) سب رس (B) گل بکاؤلی
(C) طوطا کہانی (D) نو طرز مرصع

31- باغ و بہار کس نے لکھی۔
(A) حیدر بخش حیدری
(B) شیر علی افسوس
(C) میر امن دہلوی
(D) رجب علی بیگ

32- طوطا کہانی کس کی داستان ہے۔
(A) نہال چند (B) حیدر بخش حیدری
(C) میر امن دہلوی (D) رجب علی بیگ

33- فسانہ عجائب کس کی داستان ہے۔
(A) رجب علی بیگ سرور
(B) میر امن دہلوی
(C) مرزا لطف علی
(D) میر حسن

34- اردو زبان کو کس سن میں دفتری زبان کا درجہ ملا۔
(A) 1760ء (B) 1830ء
(C) 1832ء (D) 1801ء

35- آثار الصنادید اور رسالہ اسباب بغاوت ہند کس کی کتابیں ہیں۔
(A) محمد حسین آزاد (B) علامہ اقبال
(C) سرسید (D) مولانا حالی

36- حیات جاوید کس کی تحریر ہے۔
(A) الطاف حسین حالی (B) محمد حسین آزاد
(C) سرسید (D) مولانا شبلی نعمانی

37- سخندان فارس کس کی تحریر ہے۔
(A) محمد حسین آزاد (B) ڈپٹی نذیر احمد
(C) منشی پریم چند (D) کرشن چندر

38- دل دریا سمندر کس کی تصنیف ہے؟
(A) فیض احمد فیض (B) واصف علی واصف
(C) علامہ اقبال (D) احمد ندیم قاسمی

39- اردو نثر میں سب سے قدیم صنف کون سی ہے؟
(A) داستان (B) پہیلی
(C) کہہ مکرنی (D) افسانہ



Scanned with CamScanner

63. طوطیٔ ہند کس کا لقب ہے؟

(A) رفیع سودا (B) مرزا غالب

(C) امیر خسرو (D) ابراہیم ذوق

64. اردو کا عمر خیام کسے کہا جاتا ہے؟

(A) ساغر صدیقی (B) مرزا غالب

(C) ریاض خیرآبادی (D) ابراہیم ذوق

65. مصور حقیقت کس کو کہا جاتا ہے؟

(A) حسرت موہانی (B) حفیظ جالندھری

(C) علامہ اقبال (D) اختر شیرانی

66. علامہ اقبال نے ایم اے کی ڈگری لینے کے بعد کچھ عرصہ تدریسی فرائض انجام دیئے اس کے بعد وہ اعلیٰ تعلیم کے لیے انگلستان کس سن میں تشریف لے گئے؟

(A) 1905ء (B) 1906ء

(C) 1907ء (D) 1908ء

67. علامہ اقبال نے بار ایٹ لاء کا امتحان کس سن میں پاس کیا؟

(A) 1906ء (B) 1907ء

(C) 1907ء (D) 1908

68. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کی ڈگری یورپ کی کس یونیورسٹی سے حاصل کی؟

(A) لندن یونیورسٹی

(B) میونخ یونیورسٹی (جرمنی)

(C) آکسفورڈ یونیورسٹی

(D) گلاسکو یونیورسٹی

69. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کی ڈگری کے لیے جو مقالہ تحریر کیا اس کا عنوان کیا تھا؟

(A) ایران میں فلسفہ مابعد الطبیعہ حیات کا ارتقاء

(B) اسلام میں فلسفہ حیات

(C) تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ

(D) تعمیر فلسفہ اسلامیہ

70. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کا امتحان پاس کرنے کے بعد واپس وطن آ کر کس شہر میں وکالت شروع کی؟

(A) سیالکوٹ (B) کراچی

(C) گوجرانوالہ (D) لاہور

71. علامہ اقبالؒ کی پہلی نثری تصنیف کا نام بتائیں؟

(A) علم الاقتصاد (B) علم معاشیات

(C) علم سیاسیات (D) علم عالمی اقتصادیات

72. علامہ اقبال کے خطبات کو جس کتاب میں شائع کیا گیا اس کا نام کیا ہے؟

(A) اقبال کے خطبات اور اسلام

(B) خطبات علامہ اقبال

(C) تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ

(D) اقبال کے نظریات

73. علامہ اقبال کی اردو شاعری کے پہلے مجموعے کا نام کیا ہے جو 1924ء میں شائع ہوا؟

(A) ضرب کلیم (B) بانگ درا

(C) بال جبریل (D) ارمغان حجاز

74. علامہ اقبال کا وہ کونسا مجموعہ ہے جو کہ ان کی اردو اور فارسی شاعری پر مشتمل ہے؟

(A) پیام مشرق (B) بال جبریل

(C) ارمغان حجاز (D) جاوید نامہ

75. علامہ اقبال کی مشہور نظمیں پہاڑ اور گلہری، ماں کا خواب اور بچے کی دعا ان کی کس کتاب میں شامل ہیں؟

(A) بانگ درا (B) بال جبریل

(C) ضرب کلیم (D) ارمغان حجاز

76. تو بچا بچا کے نہ رکھ اسے، ترا آئینہ ہے وہ آئینہ کہ شکستہ ہو تو عزیز تر ہے نگاہ آئینہ ساز میں

یہ مشہور شعر کس کا ہے؟

(A) میر تقی میر (B) اقبال

(C) غالب (D) میر درد

77. ترے آزاد بندوں کی نہ یہ دنیا، نہ وہ دنیا یہاں مرنے کی پابندی، وہاں جینے کی پابندی

یہ شعر کس کا ہے؟

(A) غالب (B) اقبال

(C) میر تقی میر (D) اکبر الہ آبادی

78. علامہ اقبال کی مشہور کتاب بانگ درا کا مقدمہ کس نے لکھا؟

(A) ڈاکٹر سید عبداللہ (B) علامہ میر حسن

(C) پروفیسر آرنلڈ (D) شیخ عبدالقادر

79. بانگ درا کتنے حصوں پر مشتمل ہے؟

(A) تین (B) چار

(C) پانچ (D) چھ



Scanned with CamScanner

.80 علامہ اقبال کی کتاب بال جبریل پہلی بار کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1933ء (B) 1934ء
(C) 1935ء (D) 1936ء

.81 علامہ اقبال کی کتاب اسرارِ خودی کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1914ء (B) 1915ء
(C) 1916ء (D) 1917ء

.82 علامہ اقبال کی کتاب رموزِ بے خودی کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1916ء (B) 1918ء
(C) 1920ء (D) 1922ء

.83 رموزِ بے خودی کا انگریزی زبان میں ترجمہ کس نے کیا؟
(A) جے۔ تھامسن (B) اے۔ آرنلڈ
(C) اے۔ جی۔ آربری (D) کے۔ براؤن

.84 علامہ اقبال کا مجموعہ پیامِ مشرق کس سن میں شائع ہوا؟
(A) 1920ء (B) 1921ء
(C) 1922ء (D) 1923ء

.85 کس سکالر نے پیامِ مشرق کا ترجمہ فرانسیسی زبان میں کیا؟
(A) ایم وائٹ روز (B) اے آر رونالڈ
(C) ڈبلیو جی بش (D) ای میرووچ

.86 ڈاکٹر این میری شمل نے پیامِ مشرق کا ترجمہ کس زبان میں کیا؟
(A) عربی (B) فرانسیسی
(C) جرمن (D) روسی

.87 علامہ اقبال کی فارسی شاعری کا مجموعہ زبورِ عجم کس سال شائع ہوا؟
(A) 1926ء (B) 1927ء
(C) 1928ء (D) 1929ء

.88 علامہ اقبال کی کتاب "جاوید نامہ" پہلے کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1929ء (B) 1930ء
(C) 1931ء (D) 1932ء

.89 علامہ اقبال نے اپنی کس کتاب کے متن میں مولانا روم کے سنگ فلکِ قمر کی سیر کی؟
(A) مولانا روم (B) مولانا شبلی
(C) سید میر حسن (D) گوئٹے

.90 ان میں سے کونسا لفظ / تلفظ ٹھیک ہے؟
(A) نَراضی (B) ناراضگی
(C) نَراضگی (D) ناراضی

.91 لفظ "شر" کا متضاد کیا ہے؟
(A) صواب (B) ثواب
(C) خیر (D) بھلائی

.92 اردو زبان کے پہلے شاعر کون ہیں؟
(A) امیر خسرو (B) قلی قطب شاہ
(C) ولی دکن (D) حالی

.93 اُردو زبان کے پہلے صاحبِ دیوان شاعر کون ہیں؟
(A) ولی دکنی (B) قلی قطب شاہ
(C) مظہر جانِ جاناں (D) سودا

.94 علامہ اقبال کی کتاب "پس چہ باید کرد اے اقوامِ مشرق" سب سے پہلے کس سن میں منظرِ عام پر آئی؟
(A) 1936ء (B) 1937ء
(C) 1938ء (D) 1939ء

.95 علامہ اقبال نے 1930ء میں مسلم لیگ کے سالانہ جلسہ کی صدارت کی اور اپنے خطبہ صدارت میں پاکستان کا تصور پیش کیا۔ یہ اجلاس کہاں منعقد کیا گیا؟
(A) لاہور (B) دہلی
(C) الٰہ آباد (D) کلکتہ

.96 علامہ اقبال کا مزار کس شہر میں واقع ہے؟
(A) سیالکوٹ (B) لاہور
(C) کراچی (D) دہلی

.97 ان میں سے "بادشاہ" کے معنی کونسا لفظ دیتا ہے؟
(A) مُلک (B) مَلِک
(C) مَلَک (D) مِلک

.98 ان میں سے کونسا لفظ "رعب" کے معنی دیتا ہے؟
(A) شِکوہ (B) شکوہ
(C) شُکوہ (D) شِکوہ

.99 علامہ اقبال کس کے دوست کے مجموعہ کلام کا نام "نغمہ فردوس" تھا؟
(A) اکبر الٰہ آبادی (B) خوشی محمد ناظر
(C) سر راس مسعود (D) مرزا جلال الدین

.100 علامہ اقبال نے قائداعظم محمد علی جناح کا نام جو خطوط لکھے ان کی تعداد بتائیں؟
(A) دس (B) گیارہ
(C) بارہ (D) پندرہ

### جوابات سیٹ نمبر2

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A | -5 | B | -4 | A | -3 | B | -2 | C | -1 |
| A | -10 | A | -9 | A | -8 | A | -7 | C | -6 |
| C | -15 | C | -14 | A | -13 | D | -12 | A | -11 |
| A | -20 | B | -19 | C | -18 | A | -17 | A | -16 |
| C | -25 | A | -24 | A | -23 | A | -22 | A | -21 |
| D | -30 | B | -29 | B | -28 | B | -27 | A | -26 |
| C | -35 | C | -34 | A | -33 | B | -32 | C | -31 |
| B | -40 | C | -39 | B | -38 | A | -37 | A | -36 |
| D | -45 | B | -44 | C | -43 | A | -42 | A | -41 |
| D | -50 | | -49 | A | -48 | A | -47 | B | -46 |
| B | -55 | D | -54 | D | -53 | A | -52 | B | -51 |
| C | -60 | | -59 | B | -58 | A | -57 | D | -56 |
| C | -65 | C | -64 | C | -63 | C | -62 | D | -61 |
| D | -70 | A | -69 | B | -68 | C | -67 | A | -66 |
| A | -75 | C | -74 | B | -73 | C | -72 | A | -71 |
| C | -80 | A | -79 | D | -78 | B | -77 | B | -76 |
| D | -85 | D | -84 | A | -83 | B | -82 | B | -81 |
| D | -90 | A | -89 | D | -88 | B | -87 | C | -86 |
| C | -95 | A | -94 | B | -93 | A | -92 | C | -91 |
| D | -100 | B | -99 | B | -98 | B | -97 | B | -96 |

### مشق نمبر3

-1 سیرۃ النبی کس نے لکھی
(A) علامہ شبلی نعمانی (B) سیماب اکبرآبادی
(C) مولانا حالی (D) مولانا محمد حسین آزاد

-2 مشتاق احمد یوسفی کا تعلق نثر کی کس صنف سے ہے؟
(A) مزاح نگاری (B) مرثیہ نگاری
(C) کالم نگاری (D) ناول نگاری

-3 اسماعیل میرٹھی کی وجہ شہرت کیا ہے؟
(A) غزل گو (B) بچوں کے شاعر
(C) قومی نغمے (D) گیت نگار

.4 ان میں سے کونسا جملہ صحیح ہے؟
(A) سمندر کا پانی کھارا ہوتا ہے۔
(B) سمندر کا پانی کھارہ ہوتا ہے۔
(C) سمندر کا پانی کھاری ہوتا ہے۔
(D) سمندر کھارا ہوتا ہے۔

.5 ان میں سے کونسا فقرہ درست ہے؟
(A) اُنہوں نے وطن کے خلاف سازباز کی۔
(B) اُنہوں نے وطن کے خلاف سازباز کیا۔
(C) اُنہوں نے وطن سے متعلق سازباز کی۔
(D) اُنہوں نے وطن کے برخلاف سازباز کی۔

.6 مختصر وقفے یا ٹھہراؤ کے لئے کونسی علامت آتی ہے؟
(A) وقفہ (B) رابطہ
(C) سکتہ (D) فجائیہ

.7 جب کسی بات کی تشریح یا وضاحت کرنا مقصود ہو تو کونسا وقف آتا ہے؟
(A) سکتہ (B) تفصیلیہ
(C) رابطہ (D) وقفہ

.8 کسی بات کی تفصیلات بتانے سے پہلے، کسی فہرست کو پیش کرتے ہوئے، جب ایک ہی جملے کی تفصیل کے طور پر کئی باتیں مسلسل پیش کرنا ہوں یا کسی اصول یا قاعدے کی مثال پیش کرنی ہو تو کونسی علامت وقف آتی ہے؟
(A) ختمہ (B) وقفہ
(C) سکتہ (D) رابطہ

.9 حسب ذیل یا درج ذیل کے بعد کونسا وقف آتا ہے؟ جس کے

بعد ضروری ہے کہ عبارت نئے پیرے سے شروع ہو۔

(A) سکتہ (B) تفصیلیہ

(C) وقفہ (D) رابطہ

.10 "آج مرے کل دوسرا دن" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) وقت بڑا ظالم ہے

(B) گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا

(C) زندگی ناپائیدار ہے

(D) مرے ہوئے کو لوگ جلدی بھلا دیتے ہیں

.11 "اشرفیاں لٹیں، کوئلوں پر مہر" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) بے سود کام کرنے

(B) اُلٹے کام کرنے

(C) ضروری کاموں میں کنجوسی، فضول کاموں میں بے دریغ استعمال کرنا

(D) بے جا اسراف

.12 ان میں سے کونسا جملہ درست ہے؟

(A) بوکھے لوگ ڈاکہ نہ ڈالیں تو اور کیا کریں۔

(B) بھوکے لوگ ڈاکہ نہ ڈالیں تو اور کیا کریں۔

(C) بھوکے لوگ ڈاکہ نہ ڈالیں تو اور کیا کھائیں۔

(D) بھوکے لوگ ڈاکا نہ ڈالیں تو اور کیا کریں۔

.13 ان میں سے کونسا جملہ درست ہے؟

(A) وہ نُقصِ امن کے سلسلے میں پکڑے گئے۔

(B) وہ نقضِ امن کے سلسلے میں پکڑے گئے۔

(C) وہ نقصِ امن کے سلسلے میں پکڑے گئے۔

(D) وہ نُقضِ امن کے سلسلے میں پکڑے گئے۔

.14 حکومت پاکستان نے علامہ اقبال میوزیم کس شہر میں قائم کیا ہے؟

(A) سیالکوٹ (B) لاہور

(C) کراچی (D) اسلام آباد

.15 علامہ اقبال میں فلسفہ کا ذوق پیدا کرنے والے انگریز پروفیسر کا نام کیا تھا؟

(A) رابرٹ براؤ (B) مائیکل فلپ

(C) گیری رابرٹ (D) تھامس آرنلڈ

.16 علامہ اقبال نے کس شاعر کو مجذوبِ فرنگی کا نام دیا؟

(A) گوئٹے (B) شیکسپیئر

(C) نطشے (D) شیلے

.17 علامہ اقبال کی فارسی اور عربی کے استاد مولوی میر حسن کو کونسا خطاب دیا گیا تھا؟

(A) فخر العلماء (B) شمس العلماء

(C) طوطیِ ہندوستان (D) فخر ہند

.18 علامہ اقبال نے 1912ء میں اپنے منشی طاہر الدین کے ہمراہ کس ریاست کا دورہ کیا؟

(A) ریاست اڑیسہ (B) ریاست الور

(C) ریاست اودھ (D) ریاست رام پور

.19 علامہ اقبال نے کس سن میں ریاست کشمیر کا دورہ کیا؟

(A) 1921ء (B) 1923ء

(C) 1925ء (D) 1926ء

.20 ان میں سے لفظ "عسرت" کا متضاد کیا ہے؟

(A) غربت (B) تنگی

(C) دونوں B,A (D) عشرت

.21 ان میں "تاب" لفظ مذکر ہے یا مونث؟

(A) مونث

(B) مذکر

(C) چند جگہوں پر مونث اکثر مذکر

(D) کوئی اصول نہیں ہے

.22 ان میں سے کونسا لفظ صحیح ہے؟

(A) چوہدھری (B) چودھری

(C) چوہدری (D) چوھدری

.23 "اونٹ رے اونٹ تیری کونسی کل سیدھی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) بھدے آدمی کو کہتے ہیں

(B) بے وقوف آدمی کو کہتے ہیں

(C) دغاباز اور فریبی آدمی کو کہتے ہیں

(D) جھوٹے آدمی کو کہتے ہیں

.24 "بلی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) اتفاقیہ کوئی بہتر کام نکل آنا

(B) بلی کو چھیچھڑوں ہی کے خواب

(C) بلی کو خواب چھیچھڑوں کا

(D) نقصان میں فائدہ نکل آنا

.25 ان میں سے کونسی ضرب المثل ٹھیک ہے۔

(A) بلی کو چھیچھڑوں ہی کے خواب

(B) بلی کا خواب چھیچھڑوں کا

